# بچے

## بیماریاں اور علاج

## (معالجات)

## و

# خوف



ریڈرز پبلی کیشنز

15- نیو انارکلی لاہور

ڈاکٹر محمد عبدالسلام عابد
حسن ابدال

# بچے

## بیماریاں اور علاج
(معالجات)

و

# خوف


ڈاکٹر اسرار الحق

بی۔ ایس۔ سی۔ ڈی۔ ایچ۔ ایم۔ ایس

آر۔ ایچ۔ ایم۔ پی

ممبر نیشنل سنٹر فار ہومیو پیتھی (امریکہ)



ریڈرز پبلی کیشنز

15۔ نیو انار کلی لاہور

نام کتاب ۱- بچے (بیماریاں اور علاج)

۲-خوف (معالجات)

مصنف ڈاکٹر اسرار الحق

ڈاکٹر ندیم احمد چشتی

کمپوزنگ الامین کمپوزنگ سنٹر

26 حبیب بنک بلڈنگ چوک اردو بازار لاہور

ٹائٹیل حارث علی خان

D.A.E(Printing & Graphic Arts)

Ph:7351898

پرنٹر ندیم یونس پرنٹرز ویٹیگن روڈ لاہور

سن اشاعت جون 2003ء

تعداد 1000

قیمت 50 روپے

سٹاکسٹ برائے کراچی

ہانمن بک ہاؤس اینڈ فارمیسی

5/c-1/B کینز اسکوائرز دمیٹرک بورڈ آفس ناظم آباد کراچی

فون: 6681213 - 6614030

# فہرست


| نمبر شمار | عنوان | | صفحہ نمبر |
|---|---|---|---|
| 1 | پیش لفظ | | 5 |
| 2 | حصہ اول | بچے | 7 |
| 3 | بچوں کے مزاجی گروپ | | 8 |
| 4 | چند کلینیکل کیسز | | 12 |
| 5 | بچوں کی علامات اور دوائیں (معالجات) | | 13 |
| 6 | حصہ دوم | خوف | 56 |
| 7 | اہم ادویات | | 59 |
| 8 | خوف کی علامات اور دوائیں (معالجات) | | 60 |

# انتساب

نام ان کے کتاب کرتا ہوں

جن کی شفقت کے زیر بار ہوں

استاد محترم

ڈاکٹر ایاز احمد ایاز سہروردی

کے نام

# پیش لفظ

ہومیو پیتھی نے دکھی انسانیت کی جو خدمت کی ہے اس سے انکار کی مجال کسے ہو سکتی ہے۔ یہ خداوند کریم کی حکمت ہے کہ بیماریوں کے ساتھ ساتھ ان کے علاج کی سبیل بھی پیدا کی گئی ہے۔ اور انسان کے اندر تحقیق و تجسس کا مادہ رکھا گیا ہے۔ جس نے مشاہدات اور تجربات کی مدد سے اپنے علوم کی سرحدوں کو وسیع کیا اور کرتا چلا جا رہا ہے۔

جو لوگ ہومیو پیتھی طریقہ علاج سے منسلک ہیں وہ اس حقیقت سے بخوبی آگاہ ہیں کہ اس میڈیکل سائنس کا طرہ امتیاز اس کی فلاسفی ہے۔ جو انسانی جسم کے اندر مضطرب روح کو اپنا حدف بناتی ہے۔ آج کل معاشرتی و معاشی مسائل کی بھرمار نے پرسکون روحانی ماحول کو تکلیف دہ حد تک آلودہ کر دیا ہے اور فی الوقت میڈیکل سائنس کے لئے چیلنج جسمانی بیماریاں نہیں بلکہ روحانی بیماریاں ہیں۔ ہومیو پیتھی کی اہمیت اس پس منظر میں پہلے سے بھی زیادہ واضح ہو کر سامنے آئی ہے۔ آغاز ہی سے اس میڈیکل سائنس میں ذہنی علامات کو دوا کے انتخاب میں اولیت دی جاتی ہے۔ لھذا آج کے پریکٹیشنر کو چاہیے کہ وہ جسمانی علامات کے پیچھے کارفرما ذہنی علامات کو سامنے لائے اور ان کا مؤثر علاج کر کے انسانیت کے دکھوں کا مداوا کرنے میں اپنا کردار احسن طریقے سے ادا کرے۔

ہومیو پیتھی ایک ایسی میڈیکل سائنس ہے۔ جو ''مکمل انسان'' سے بحث کرتی ہے۔ اس کو اکائیوں میں تقسیم نہیں کرتی لہٰذا اس کی صحت کو اس کی بچپن کے عوارض سے منسلک سمجھتی ہے۔ یہی وجہ ہے کہ جب بچہ اپنی تکالیف بتانے پر قادر نہیں ہوتا تو اس وقت ایک ماہر ہومیو پیتھ اس کی حرکات و سکنات اور عادات و اطوار کو مدنظر رکھ کر ایک کھوجی کی طرح اس دوا کا پتہ چلا لیتا ہے

جس کا بچہ طالب ہوتا ہے۔ اگر بچپن میں صحیح طور پر بچے کو ادویات مل جائیں تو آئندہ زندگی میں نمودار ہونے والی بہت سی بیماریوں سے نجات حاصل کی جاسکتی ہے۔

ہمارے ہاں کا المیہ یہ ہے کہ مزاج اور میازم کے اوپر سب سے کم توجہ دی گئی ہے۔ جس کی وجہ سے ہومیو پیتھی کو دیر سے اثر کرنے والے طریقہ علاج کی تہمت برداشت کرنا پڑتی ہے۔ ضرورت اس بات کی ہے کہ ذوق تحقیق کے حامل افراد آگے بڑھیں اور اس میدان میں فکر و عمل کی نئی راہیں کھولیں۔ جن پر چلنا عام ہومیو پیتھس کے لئے نہایت آسان ہو۔

انہی باتوں کو سامنے رکھتے ہوئے ڈاکٹر اسرار الحق نے ''بچے (بیماریاں اور علاج) اور خوف'' کے عنوان سے دو مختصر معالجات پر کتابچے ترتیب دیئے اور انہیں کتابی صورت میں علیحدہ علیحدہ شائع کیا جنہیں ہومیو پیتھی کے حلقے میں بڑی پذیرائی حاصل ہوئی۔ ہومیو پیتھک ڈاکٹروں کی سہولت کے لئے اب ان دونوں کتابچوں کو یکجا کر کے شائع کیا جارہا ہے۔

اردو زبان میں ان موضوعات پر خاص طور پر معالجات کی صورت میں یہ پہلی مثبت کوشش ہے میں ڈاکٹر صاحب سے درخواست کروں گا کہ وہ اپنے تحقیقی کام کو آگے بڑھائیں اور دوسرے موضوعات پر بھی اس طرح کی کتابیں تحریر فرمائیں۔ پریکٹیشنر حضرات سے میری توقع ہو گی کہ وہ اس کتاب کو پڑھ کر بک شیلف میں ہی رکھ نہیں دیں گے بلکہ عملی طور پر اس سے استفادہ بھی کریں گے۔ ایک بات جو ذہن میں رہنی چاہئے وہ یہ ہے کہ ذہنی علامات میں اونچی طاقتیں ہی بہتر کام کرتی ہیں۔

ڈاکٹر عبد القدوس ہاشمی
ایم بی بی ایس (میڈیسن) ایم اے اسلامیات
آر. ایم. پی۔ آر. ایچ. ایم. پی
ممبر نیشنل سنٹر فار ہومیو پیتھی (امریکہ)
لالہ رخ واہ کینٹ

# بچوں کے مزاجی گروپ

ڈاکٹر بورلینڈ (BORLAND) نے بچوں کو پانچ گروپوں میں تقسیم کیا ہے۔ ان کا کہنا ہے کہ پہلے غور کرنا چاہئے کہ بچہ کس گروپ سے تعلق رکھتا ہے۔ پھر اس گروپ میں موجود ادویات میں سے کوئی دوا جس کی علامات سب سے زیادہ ملتی ہوں دینے سے بچے کی اکثر و بیشتر بیماریاں ٹھیک ہو جاتی ہیں۔ اس طرح سے معالج کا کام آسان ہو جاتا ہے اور دوسری طرف مزاجی دوا ملنے کی وجہ سے نہ صرف یہ کہ بچے کی فوری اور حاد تکلیف ٹھیک ہو جاتی ہے بلکہ وہ ایسی بہت سی بیماریوں سے محفوظ ہو جاتا ہے جو اسے مستقبل میں ہو سکتی ہیں۔

ڈاکٹر بورلینڈ نے پانچ گروپ بنائے تھے مگر میرے خیال میں اب ان میں ایک مزید گروپ کا اضافہ ہونا چاہیئے اور وہ ہے ٹیوبرکولینم کا گروپ۔ ڈاکٹر بورلینڈ نے پہلے گروپ کے اندر ایسے بچوں کا ضمناً ذکر کیا ہے شاید اس وقت دق اتنی زیادہ اور اتنی مختلف شکلوں میں ہمارے سامنے نہیں آئی تھی مگر اینٹی بائیوٹک ادویات نے دق کو دبا دبا کر بیماری نہیں رہنے دیا بلکہ مکمل میازم بنا دیا ہے اور بچوں کی بہت بڑی تعداد ایسی ہوتی ہے جو کہ دق [illegible]

## گروپ نمبر 1۔ کلکیریا کارب گروپ

یہ گروپ مندرجہ ذیل ادویات پر مشتمل ہے۔

1۔ کلکیریا کارب 2۔کلکیریا فاس 3۔ کلکیریا سلیکیٹ 4۔ سلیشیا

5۔ سینی کیولا 6۔ایتھوزا 7۔ لائیکوپوڈیم 8 ۔ کاسٹیکم

ڈاکٹر بورلینڈ نے اس گروپ میں فاسفورس بھی لکھی ہے مگر ہم اسے الگ کر لیتے ہیں اور اس

کا بیان ٹیوبر کولینم گروپ میں کریں گے۔

## گروپ نمبر 2۔ برائیٹا کارب گروپ

اس گروپ میں یہ ادویات شامل ہیں۔

1۔برائیٹا کارب 2۔ بوریکس 3۔ نیٹرم میور 4۔ سیپیا

5۔اورم میٹ 6۔اورم میور 7۔ کاربو ویج

## گروپ نمبر 3۔گریفائیٹس گروپ

اس گروپ میں یہ ادویات شامل ہیں۔

1۔گریفائیٹس 2۔سورائنم 3۔اینٹم کروڈم 4۔ پیٹرولیم 5۔کیپسیکم

## گروپ نمبر 4۔ پلساٹیلا گروپ

اس گروپ میں یہ ادویات شامل ہیں۔

1۔ پلساٹیلا 2۔ کالی سلف 3۔ سلفر 4۔ تھوجا 5۔ سلیشیا

6۔ فلورک ایسڈ 7۔ برومیم 8 ۔ آئیوڈیم 9۔ ابرائینم

## گروپ نمبر 5۔آرسنک البم گروپ

یہ گروپ ان ادویات پر مشتمل ہے۔

1۔ آرسنک البم 2۔ سٹرامونیم 3۔کیمومیلا 4۔سنا 5۔میگ کارب

6۔ اگنیشیا 7۔ زنکم میٹ

# گروپ نمبر 6۔ٹیوبرکولینم گروپ

اس گروپ میں یہ ادویات شامل ہیں۔

1۔ٹیوبرکولینم 2۔فاسفورس 3۔برائی اونیا 4۔ آرنیکا 5۔بیلاڈونا

6 ۔ فیرم فاس 7۔کالی میور 8۔ ٹیرنٹولا کیوبنسیس

اب ہم چھٹے اضافی گروپ کو تفصیل سے بیان کرتے ہیں۔

ٹیوبر کیولینم گروپ کے بچے دماغی طور پر کیمومیلا اور سنا کے قریب تر ہوتے ہیں۔ کیونکہ اس گروپ کے بچوں کو بالکل کیمومیلا کی طرح شدید دورے پڑتے ہیں۔ایسے بچے بات بے بات ضد کرتے ہیں۔غصہ میں کھڑے کھڑے گر پڑتے ہیں اور زمین پر لوٹیں لگانے لگتے ہیں۔اس حالت میں ہاتھ پاؤں بھی چلاتے ہیں۔شدید ترین غصیلے بچے اس ضمن میں آتے ہیں۔

ایسے بچوں میں جریان خون کا رجحان ہوتا ہے اور انہیں اکثر نکسیر پھوٹتی رہتی ہے۔نکسیر نہ پھوٹے تو پاخانے کے ساتھ خون آتا ہے۔

جسمانی طور پر یہ بچے کمزور ہوتے ہیں ان کا سینہ آگے کو نکلا ہوا ہونا اس گروپ کے بچوں کی ایک بڑی واضح علامت ہے۔ان بچوں کا جسم کمزور ہوتا ہے اور قد یا تو چھوٹا رہ جاتا ہے یا پھر تیزی سے بڑھتا ہے یعنی ان کی نشوونما بے قاعدہ ہوتی ہے۔

ڈاکٹر کے لئے ایسے بچے اس کے صبر کا اچھا خاصا امتحان ہوتے ہیں کیونکہ ڈاکٹر کو دیکھ کر انھیں شدید غصے کا دورہ پڑتا ہے۔یہ دورہ اگر بہت دیر تک رہے اور مستقل پڑتا ہو تو اس کی دوا ٹیوبرکولینم ہے اور اگر یہ دورہ تھوڑی دیر کے لئے کم شدت سے کبھی کبھار پڑتا ہو تو یہ بچہ کیمومیلا کا مریض ہوگا اور ظاہر ہے ٹیوبر کیولینم کے گروپ سے نکل جائے گا۔

مذکورہ علامات میں اگر ٹھنڈے پانی کی شدید پیاس، اور نازک جلد، کالے بال اور لمبی پلکیں کا اضافہ کرلیا جائے جو ظاہر ہے فاسفورس کی مخصوص علامات ہیں تو یہ مریض فاسفورس کا مریض بن جائے گا مگر فاسفورس میں ایک تو اس طرح سے غصے کے دورے نہیں پڑتے بلکہ اس کی

بجائے بچہ رات دن ریں ریں لگائے رکھتا ہے اور دوسرے فاسفورس کی ٹھنڈے پانی کی شدید پیاس ٹیوبرکولینم میں نہیں ہوتی۔

پیاس پر غور کریں تو ہر آدھے گھنٹہ بعد ایک گلاس پانی کی پیاس بھی مریض کو لگ سکتی ہے اور یوں ہم پہنچتے ہیں برائی اونیا پر۔ برائی اونیا میں حرکت سے شدید نفرت ہوتی ہے اور فاسفورس اور برائی اونیا دونوں میں بائیں طرف کا پھیپھڑا تپ دق کا شکار ہوتا ہے اور اس طرف لیٹنے سے کھانسی آتی ہے' بخار رہتا ہے اور حرکت سے تکلیف بڑھ جاتی ہے۔ چلنے سے سانس پھولتا ہے اس لئے مریض چپ چاپ پڑا رہتا ہے لیکن اگر چپ چاپ لیٹا نہ رہے' رات کو نیند بھی نہ آئے' بار بار جاگے اور اٹھ کر چیختا ہو' نکسیر ہوتی ہو' نظر خراب ہوتی جا رہی ہو تو ظاہر ہے کہ ایسا بچہ بیلا ڈونا کا مریض ہوگا۔ بے چینی آرنیکا میں بھی پائی جاتی ہے۔ مگر اس دوا میں بے چینی جسم کی دکھن کی وجہ سے ہوتی ہے۔ دق کی وجہ سے اگر جسم دکھتا ہو اور مریض کو بستر سخت محسوس ہوتا ہو اور اسے بار بار کروٹ لینا پڑے تو آرنیکا ایسے مریض کو فوراً سلا دیتی ہے۔

فیرم فاس اور کالی میور دونوں امدادی ادویات ہیں اور ان کا دائرہ کار بھی کافی وسیع ہے۔ تاہم جب کوئی گہری دوا دینا مشکل ہو تو آرنیکا' فیرم فاس اور کالی میور سے مریض کو کافی سنبھالا جا سکتا ہے۔ اس دوران میں سینیگا کی ضرورت بھی پڑ سکتی ہے۔ ٹیرنٹولا کیوبنسیس آخری سٹیج کی دوا ہے جب پھیپھڑے مکمل طور پر ماؤف ہو چکے ہوں اور مریض سانس لینے میں شدید دقت کا شکار ہو تو ٹیرنٹولا اس وقت مریض کے لئے باعث رحمت ہوتی ہے اور اس کے سانس کو بحال کر دیتی ہے۔

اگر دق کی وجہ سے جلد متاثر ہو تو بیسی لینم زیادہ بہتر نتائج دیتی ہے اور اگر غدود اور ریڑھ کی ہڈی متاثر ہو چکی ہو تو ڈروسرا بہترین دوا ہے۔ مزید وضاحت کے لئے چند کلینیکل کیسز دیئے جا رہے ہیں۔

# چند کلینیکل کیسز

1۔ ایک بچہ عمر تقریباً آٹھ سال۔ نظر کمزور، قد چھوٹا، مستقل زکام کا شکار رہتا تھا اور رات کو اٹھ اٹھ کر چیختا تھا۔ میرے پاس نکسیر کے لئے لایا گیا اور جیسا کہ عام دستور ہے میں نے اسے چائنا ملی فولیم اور ہیمامیلس استعمال کروائیں۔ ان ادویات سے نکسیر تو بند ہو گئی اور پندرہ دن تک نہیں آئی مگر اسے دورے پڑنے لگ گئے۔ پہلا نسخہ صرف نکسیر کے لئے دیا گیا تھا۔ مذکورہ بالا علامات نہیں بتائی گئی تھیں۔ علامات لینے کے بعد اس کے لئے ٹیوبر کولینم 200 تجویز کی گئی۔ ایک خوراک دینے سے نکسیر ایک دفعہ اگلے ہی دن آ گئی اور دورے ختم ہو گئے۔ اس کے بعد نکسیر بھی کبھی نہیں آئی۔

اس کے بعد اس کی چھوٹی موٹی تکالیف بیلا ڈونا سے ٹھیک ہوتی ہیں۔ بھوک بڑھ گئی اور وزن بھی کافی بہتر ہو گیا۔ اور نیند بالکل پر سکون ہو گئی ہے۔

2۔ ایک بچی کو اپنڈے سائیٹس تھا۔ آئرس ٹینکس، لائکو پوڈیم، آرنیکا، بیلا ڈونا، ہپر سلف نے عارضی آرام دیا۔ مگر ٹیوبر کولینم 200 نے مستقل ٹھیک کر دیا۔

3۔ ایک بچے کو بہت عرصے سے روزانہ صبح اسہال ہوتے تھے۔ ایلوز، سلفر، سورائینم، چیا دامر گوسا نے عارضی آرام دیا۔ ٹیوبر کولینم IM دینے سے اگلے دن اسے کافی زیادہ سفید آؤل پاخانے سے آئی اور اسہال ٹھیک ہو گئے۔

4۔ ایک بچی تقریباً ڈیڑھ سال سے بیمار تھی۔ مستقلاً روتی رہتی تھی۔ اور سوتی بھی نہ تھی۔ کمزور ہوتی جا رہی تھی۔ ٹیوبر کولینم 200 دینے سے رات آرام سے سوتی رہی۔ اور اگلے دن سارے جسم پر دانے نکل آئے جو کالی میور دینے سے ٹھیک ہو گئے اور بچی شفایاب ہو گئی۔

# بچوں کی عام علامات اور ان کی دوائیں
## (معالجات)

| | |
|---|---|
| آگ ڈراؤنی نظر آئے | اناکارڈیم۔ پلساٹیلا۔ رسٹاکس۔ ہیپر سلفر اونوسموڈیم۔ کیوپرم میٹ۔ لائی سین۔ |
| آلات تناسل دھوڈالنے پر بھی کھٹی بوآئے۔ | سینی کیولا |
| آنسو نہ آئیں مگر جھوٹ موٹ روئے | اسٹافی سگیریا |
| آنکھوں میں سے زخم اور بدبودار پیپ اور خون کا اخراج | کالی سلف |
| آنکھوں کے گرد دانے اور خارش۔ کمزور اور پسماندہ بچے | میگنیشیا میور |
| آنکھیں ادھ کھلی رہیں۔ سو نہ سکے۔ غنودگی میں رہے جب تک اٹھایا نہ جائے۔ | کریازوٹ |
| آنکھیں غیر متحرک رہیں اور غنودگی ہو۔ | اوپیئم |
| آئس کریم بہت شوق سے کھائے | پلساٹیلا۔ ٹیوبر کولینم۔ فاسفورس۔ کلکیریا فاس۔ وراٹرم البم۔ |
| آنے والی گاڑیوں (سامنے سے) کا خوف دوسری طرف دیکھنا پڑے ورنہ ڈرے | فاسفورس |

| | |
|---|---|
| ○ الف ب (حروف تہجی) یاد کرنے کی کوشش پر سر درد ہو جائے جو ہر کوشش پر بڑھے۔ | پکرک ایسڈ |
| ○ اپنی چیزیں (کھلونے۔ گاڑی۔ خاندان وغیرہ) سب سے بہتر اور برتر سمجھے۔ | سلفر |
| ○ اپنی طرف کسی کو دیکھنے نہ دے اور روئے۔ | اینٹم ٹارٹ۔ اینٹم کروڈم۔ آرسنک۔ کیمومیلا۔ سنا سنا |
| ○ اپنے درد کی باتیں (ہر وقت) کرتا رہے۔ | میگ فاس۔ |
| ○ اپنے جسم پر کپڑا نہ لینا چاہے اور پیر سے پرے پھینک دے۔ | کالی کارب۔ لائیکوپوڈیم |
| ○ اپنے جسم کی طرف اشارہ کرے ویسے غنودگی ہو۔ | اسٹرامونیم |
| ○ اپنے نزدیک کسی کو برداشت نہ کرے۔ | سنا۔ کیوپرم میٹ |
| ○ اپنے ہاتھ کو کاٹے اور شدید قبض ہو۔ | ایکونائٹ |
| ○ چاہے کہ اسے اٹھا کر آہستہ آہستہ چلا جائے۔ | پلساٹیلا |
| ○ اٹھانا ہی پڑے، ورنہ روئے | ایکونائٹ۔ اینٹم ٹارٹ۔ بنزویک ایسڈ، اپیکاک۔ بوریکس۔ پلساٹیلا۔ رسٹاکس۔ سٹافی سگیریا۔ سلفر۔ کالی فاس۔ سینی کیولا۔ کیومیلا۔ سنا۔ کالی کارب۔ کریازوٹ۔ لائیکوپوڈیم۔ وسکم البم۔ وراٹرم البم |
| ○ اٹھایا جانا پسند نہ کرے۔ | برائی اونیا۔ بوریکس |
| ○ اٹھایا جانا چاہے (کندھوں پر) | پوڈوفائیلم۔ سنا۔ سٹینم |

| | |
|---|---|
| ○ اٹھایا جانا چاہے (کھانسی کی حالت میں) | برومیم |
| ○ اٹھایا جانے چاہے مگر توجہ دینے پر چیخے | اینٹم کروڈم |
| ○ اٹھایا جائے جب (نومولود کو) تو روئے | سنا |
| ○ اٹھائے پھرے اپنی چیزیں | میگ فاس |
| ○ اٹھایا رکھا جانا اور مصروف رکھا جانا چاہے | سنا |
| ○ اٹھائے رکھنا پڑے۔ بہلانا پڑے | کیمومیلا |
| ○ اٹھائے جانے پر اور پکڑنے پر روئے | سنا |
| ○ اٹھنے پر (سو کر) بے چین ہو۔ | لائیکوپوڈیم |
| ○ اجالے میں خوش رہے لیکن اندھیرے میں اکیلا ہونے سے ڈرے | کاربوویج۔ کلکیریا کارب |
| ○ اجنبیوں سے خوف۔ | اسٹرامونیم |
| ○ اجنبیوں سے خوف (دانت نکالتے وقت) | کیوپرم میٹ |
| ○ اجنبیوں سے ملنا نہ چاہے۔ | امبرا گریشیا۔ اناکارڈیم۔ ٹیوبرکولینم۔ کالی فاس۔ کاربوانیمیلس۔ کیمومیلا |
| ○ اچانک آواز آنے سے چونکے۔ نیند سے جاگے اور جھولے کا کنارہ پکڑے | بوریکس |
| ○ اچانک جاگے۔ سوتے سوتے خوف زدہ ہو۔ جو شخص قریب ہو اسے چمٹ جائے اور کسی کو نہ پہچانے۔ | سٹرامونیم |
| ○ اچھالنے سے بہتر رہے | سنا |
| ○ اچھی غذا کے باوجود کمزور ہو۔ | آئیوڈیم |

| | |
|---|---|
| o اداس پڑا رہے۔ کبھی لمبی سانس لے۔ کبھی کانپے اور کبھی سر چھوئے | ہیلی بورس |
| o اداس ہو جائے گھر سے دوری پر اور پڑھ نہ سکے | کیپسیکم |
| o ادھر ادھر سر مارے۔ زیادہ دیر سو نہ سکے کپڑے اتار پھینکے | سنا |
| o اسکول سے لیٹ ہو جانے کا خوف | ارجنٹ نائٹ |
| o اسکول پڑھنے والے بچوں کی دماغی کمزوری پڑھ نہ سکے سر درد ہو جائے | میگ فاس |
| o اسکول جانا نہ چاہے۔ | پکرک ایسڈ۔ ٹیوبر کیولینم۔ کلکیریا فاس۔ میگ فاس۔ نیٹرم میور |
| o اسکول کے خیالات کی وجہ سے نیند بار بار ٹوٹے | کالی فاس |
| o اسہال اور قے میں بہترین ادویات ہیں | اینٹم ٹارٹ۔ ورائیٹرم البم |
| o اسہال اور منہ کے اندر دانے (دودھ پینے سے) | نیٹرم کارب |
| o اسہال اور قے (مزمن) | تھائی روڈینم |
| o اسے اٹھانے والا بیٹھا رہے (چاہے) | سنا |
| o اعصابی بچے بیمار ہوں تو سنبھالے نہ جا سکیں | لائیکو پوڈیم |
| o اعصابی بچے | امبرا گریشیا۔ کلکیریا بروم۔ ہائیوسائمس |

| | |
|---|---|
| ○ اعصابی بچے خوف کی وجہ سے اعصابی ہو گئے ہوں | ہائیو سائمس |
| ○ اعصابی بچے شیر خوار | کالی فاس |
| ○ اعصابی کمزوری اتنی زیادہ ہو کہ کاغذ کی آواز اور دور کی آواز سے اٹھ جائے۔ | بوریکس |
| ○ اعصابی لڑکیاں کمزور اور دبلی پتلی ہوں | وائی اولا اوڈھوراٹا |
| ○ اعضائے تناسل کو پکڑے (کھانستے ہوئے) | زنکم میٹ |
| ○ اکثر قے آئے۔ | آئرس ورس |
| ○ اکیلا لیٹنے سے ڈرے اور ذرا ذرا سی بات پر روئے | کاسٹیکم |
| ○ اکیلا ہونے سے ڈرے چاہے ماں اسے پکڑے | اسٹرامونیم۔ بسمتھ۔ لائیکوپوڈیم۔ کالی کارب۔ لیلیم ٹگ |
| ○ اگر بچہ وٹامن' ٹانک اور بھوک لگانے والی ادویات کھلانے کے باوجود کھانا شوق سے نہ کھاتا ہو تو اسے دیں | فاسفورس۔ کلکیر یا فاس |
| ○ اگر مطلوبہ چیز نہ ملے تو روئے | اسٹافی سگیریا۔ برائی اونیا۔ کیمومیلا۔ سنا۔ کریازوٹ |
| ○ الٹی کردے بچہ ہر کھانے کے بعد خصوصاً دودھ کے بعد دھی کی الٹی کرے اور دودھ پینے سے انکار کردے۔ | ایتھم کروڈم |

- الٹی یا اسہال ہو جائیں جب بھی کھائے۔
  کھانا ہضم نہ ہو اور کمزور ہو جائے۔ — سلیشیا
- امتحان کا خوف ہو — لائیکو پوڈیم
- امتحان دینے سے ڈرے — ایتھوزا۔ انا کارڈیم۔ ایسڈ فاس۔ ارجنٹ نائٹ۔ تھوجا۔ جلسی میم۔ سلیشیا۔ کالی فاس۔ کاربوویج۔ لائیکو پوڈیم۔
- امتحان کی تیاری نہ کر سکے۔ ارتکاز کی کمی — ایتھوزا۔ کالی فاس۔ نکس وامیکا
- امتحان دیتے وقت پیشاب زیادہ آئے — کوپےوا
- امتحان میں ناکام ہونے کا خوف تاہم امتحان اچھا دے لے — لائیکو پوڈیم۔ سلیشیا
- انتڑیوں سے اخراج خون ہو — فاسفورس
- انتڑیوں میں سوزش ہو — سکوٹولیریا
- انجیکشن سے خوف — فاسفورس
- اندھیرے اور بھوتوں سے خوف زدہ ہو — آرسنک۔ ایکونائٹ۔ پلسا ٹیلا۔ کاربوانیمیلس کاربوویج۔ کینابس انڈیکا
- اندھیرے سے خوف اور اکیلا ہونے سے ڈرے — کاسٹیکم
- اندھیرے سے خوف اور رات کو ڈر سے کانپے — اسٹرامونیم۔ بیلاڈونا۔ کالی بروم۔ ویلریانہ
- اندھیرے میں اکیلا نہ رہ سکے — پلسا ٹیلا

- اندھیرے میں چل نہ سکے۔ ڈرے کہ کوئی اس کا پیچھا کر رہا ہے۔ — برومیم۔ پلساٹیلا۔ سینی کیولا۔ میڈھورینم
- اندھیرے میں سو نہ سکے اور اجالے میں فوراً سو جائے — ایکونائٹ۔ امونیم میور۔ بیلاڈونا۔ کلکیریا کارب۔ جلسی میم۔ لیک کین۔ سلفر۔ نیٹرم میور۔ رسٹاکس۔ اسٹرامونیم۔ ویلریانہ
- انفلوئنزا کے بعد کھانسی ہو۔ — سینگونیریا
- انکار کرنے پر ہر چیز سے لڑے اور ضد کرے — کیپسیکم
- انگوٹھا چوسے — کلکیریا فاس
- اوپر اٹھایا جائے تو سانس رکے — میفائٹس
- اوپر نیچے تیزی سے اٹھایا جانا پسند کرے — آرسنک۔ بیلاڈونا۔ برومیم۔ رسٹاکس
- اونچی جگہوں کا خوف — آرنیکا۔ ارجنٹ نائٹ
- ایسی چیزیں مانگے جو اس کے کام کی نہ ہوں — آرسنک سلف فلیوم
- ایک پاؤں اور ایک ہاتھ غنودگی میں ہلاتا رہے — ایپوسائینم۔ ہیلی بورس
- ایک کمرے سے دوسرے کمرے میں لایا جائے اسے اٹھا کر (چاہے) — کالی فاس
- ایک ہی وقت میں شدت سے مختلف چیزوں کا مطالبہ کرے اور زور زور سے روئے۔ — رہیوم

| | |
|---|---|
| ○ ایک کھلونے سے کبھی مطمئن نہ ہو۔ ایک ملے تو دوسرے کا مطالبہ شروع کر دے۔ ملتے ہی پھر پھینک دے | برائی اونیا |
| ○ ایک لمحہ بھی آرام سے نہ رہے۔ | سنا |
| ○ اینٹھن اور تشنج بغیر زخم کے | تھائی روڈینم |
| ○ باتیں کر کے بہت خوش ہو | نیٹرم میور |
| ○ بار بار بیمار پڑے | کارسی نوسن |
| ○ بارش کا خوف | ناجا۔ ایلپیس |
| ○ بازو اور ٹانگیں کمزور ہوں | اریڈیم |
| ○ بال کھینچے اپنے | بیلاڈونا۔ ڈجی ٹیلس |
| ○ بال ہلکے رنگ کے ہوں | برومیم۔ ڈجی ٹیلس |
| ○ باہر رہنا چاہے گھر سے ساری رات | ایلیٹریم |
| ○ باہر ہو تو گھر جانے کی ضد کرے اور گھر ہو تو باہر جانے کی ضد کرے | کلکیریا فاس۔ |
| ○ بچوں کا سرسام | آرنیکا۔ ہیلی بورس |
| ○ بچوں کی بہت اچھی دوا ہے۔ جب بچہ سبق یاد نہ کر سکے۔ خیالات کا ارتکاز مشکل ہو | کالی سیلیکیٹ |
| ○ بچوں کی زیادہ تر بیماریاں اس دوا سے ٹھیک ہوتی ہیں۔ | پیڈی کولس |
| ○ بچے کے دانت بڑے اور جبڑے چھوٹے ہوں | کالی آئیوڈائیڈ |

| | |
|---|---|
| o بچے ذہنی پسماندہ ہوں۔ ذہانت عمر کے ساتھ نہ بڑھے۔ | برائٹا کارب۔ لیکسس |
| o بخار کے ساتھ ہذیان ہو | ایلینتھس۔ بیلاڈونا |
| o بدبو آتی ہو جسم اور تمام اخراجات سے | سورائنم |
| o بدبو آئے۔ تمام جسم سے اور بیمار نظر آئے | سورائنم |
| o بدتمیز اور نافرمان بچے ساری رات بے چین رہیں۔ اسہال ہوں۔ بدمزاج بچے | چائنا |
| o بدمزاج بچے | کیپسیکم |
| o بدمذاق اور بدمزاج ہو صبح کے وقت | اسٹافی سکیریا |
| o بدھو بچے | اناکارڈیم۔ ایپس میل۔ نکس وامیکا۔ ایسڈ فاس |
| o برونکو نمونیا ہو | سلفر |
| o برتن کو کاٹے پانی پیتے ہوئے | اسٹرامونیم |
| o بڑے پیٹ والے بچے | سلفر |
| o بڑے سر والے بچے | کلکیریا کارب۔ کالی آئوڈائیڈ۔ سلیشیا |
| o بڑھوتری جسم کی بے قاعدہ ہو | کلکیریا کارب |
| o بستر پر مسلسل کروٹیں بدلے اور بے چین ہو | |
| o بستر میں نہ سوئے۔ گود میں سونا چاہے | |
| بیوقوف، غصہ ور اور رنجیدہ ہو | کلکیریا فاس |
| o بلاوجہ کراہے | ملی فولیم |

| | |
|---|---|
| ○ بند جگہوں اور ٹرین کا خوف | نیٹرم میور۔سیمی سی فیوگا |
| ○ بوتل کا دودھ پینے سے قبض ہو۔ | پوڈوفائیلم۔ایلومینا |
| ○ بوڑھے اور تھکے ہوئے آدمی کی طرح نظر آئے | ارجنٹ نائٹ |
| ○ بوسہ دینا چاہے | اسٹرامونیم |
| ○ بوسہ لے ہر کسی کا | کیپسیکم۔کروکس۔اسٹرامونیم۔وراٹرم البم |
| ○ بوسہ لینے پر بھی محبت کا اظہار نہ کرے | اسٹافی سگیریا |
| ○ بولنا، پڑھنا اور چلنا دیر سے سیکھے | اگاریکس |
| ○ بولنا دیر سے سیکھے | نیٹرم میور |
| ○ بہت زیادہ ضدی ہو | ٹیوبرکولینم |
| ○ بہت سی چیزیں لینا چاہے۔بہت سا کھائے مگر پھر بھی کھانا چاہے۔ | سنا |
| ○ بہت سی چیزیں مانگے اور روئے | ریہوم |
| ○ بہت سی چیزیں مانگے پر کھا نہ سکے۔دیکھنے پر انکار کردے۔ | برائی اونیا |
| ○ بہت مہربان ہو۔دوسرے بچوں کو روتا ہوا دیکھ کر خود رونے لگے | کاسٹیکم۔کارلز باد |
| ○ بہت شرمیلا ہو، ہمت کی کمی ہو | ایکونائٹ۔ہیلی بورس |
| ○ بھدے اور موٹے بچے | سیکارم آفیشنل |
| ○ بھویں ہلکی ہوں | برومیم |
| ○ بہلانا اور چپ کرانا مشکل ہو | کیموملا |

| | |
|---|---|
| o بہلانے پر غصہ آ جائے | اگنیشیا۔ چائنا۔ سنا |
| o بہلانے کی کوشش پر اور زیادہ ناراض ہو | نیٹرم میور |
| o بے آرامی ہو مگر اٹھائے جانے سے کم ہو جائے | آرسنک، انٹم ٹارٹ، کالی کارب، سنا، کیمو میلا |
| o بے آرامی ہو بچوں میں، بے چین اور غصیلہ۔ کھانے کے بعد بے چینی تھوڑی کم ہو جائے | انٹم ٹارٹ۔ بوریکس۔ جلاپا۔ ریہوم۔ کیمو میلا۔ آیوڈیم |
| o بے چین، اچھلے، لوٹے۔ ہذیان اور غنودگی ہو | کیوپرم میٹ |
| o بے چین ہو اور نیند نہ آئے۔ کپڑا نہ اوڑھنا چاہے | سکیل کار |
| o بے چین ہو۔ شام چھ بجے سے رات تین بجے تک جسم کو ملنے اور دبانے سے تھوڑی دیر نیند آئے | کریاز بوٹ |
| o بے چینی مسلسل پہلو بدلے اور تھوڑا تھوڑا پانی پیئے۔ | سینی کیولا |
| o بے چینی | کلکیریا فاس۔ جلسی میم۔ کالی کارب۔ کلکیریا کارب |
| o بے چینی اعصابیت اور نیچے کی طرف حرکت ناقابل برداشت ہو۔ | بوریکس |
| o بے چینی جھولے سے اٹھانے پر ہو | کلکیریا فاس |

- O بے چینی پڑھنے سے — میگ میور۔ سیپیا
- O بے چینی۔ نیند پریشان۔ کبھی کھیلے کبھی لڑے — ہیپر سلف
- O بے خوابی اور تشنج ہو — سمبوکس نائیگرا
- O بے خوابی اور دردوں کا رجحان — سمبل
- O بے خوابی اور بے چین رہے۔ دن کو سوئے نہ رات کو — سورائنم
- O بے خبری دماغی بیماری کی وجہ سے — کیوپرم میٹ
- O بے خبری کی حالت میں ٹکٹکی لگا کر دیکھے۔ منہ کھلا ہوا ہو اور سوال کا جواب نہ دے سکے — ہائیوسائمس
- O بے خبری ہو — ایکونائٹ۔ کالی فاس۔ نیٹرم میور
- O بیوقوفوں کی طرح دیکھے۔ آہستہ آہستہ جواب دے اور غنودگی میں چلا جائے۔ — ایسڈ فاس
- O بیمار ہو جانے کے ڈر سے کسی نہ کسی کو اپنے ساتھ رکھنا چاہے — آرسنک
- O پانی پینے میں تیزی اور جلدی کرے — برائی اونیا
- O پانی کی طرح پتلا پاخانہ آئے مگر بچہ ہنستا رہے — ایسڈ فاس
- O پانی میٹھا کئے بغیر نہ پی سکے — سلفر
- O پانی یا دودھ پیتے ہوئے برتن دانت سے پکڑے — کیوپرم میٹ

| | |
|---|---|
| o پانی کا خوف۔ پانی کی آواز سے ڈرے | بیلا ڈونا۔ اسٹرا مونیم۔ کینتھرس۔ لائی سین۔ ہائیوسائمس |
| o پاخانے اور پیشاب کی حاجت مسلسل رہے | کالی آئیوڈائیڈ |
| o پاخانے سے پہلے روئے | ایتھوزا۔ پلسا ٹیلا۔ فاسفورس۔ سلیشیا۔ سلفر۔ بوریکس۔ رسٹاکس |
| o پاخانے کے دوران روئے اور کانپے | رہیوم۔ کریازوٹ |
| o پتلی چیز پینے سے سانس رکے۔ سخت چیز آسانی سے کھائے۔ | کالی بروم |
| o پتی اچھلنا | فاسفورس |
| o پٹھوں کا غیر ارادی کھچاؤ | کیوپرم میٹ |
| o پریشانی میں ناخن کاٹے | آرسنک۔ امونیم بروم۔ سینی کیولا۔ ہائیوسائمس |
| o پڑھنے کی کوشش پر سر درد ہو جائے | پکرک ایسڈ |
| o پڑھ نہ سکے پڑھتے ہی نیند آجائے۔ | میگ فاس |
| o پستان سے دودھ پیتے ہوئے اور بعد | |

- پستان سے دودھ پیتے ہوئے یا رونے سے دمہ کا دورہ ہو جائے۔ — کلکیر یا فاس
- پستان سے دودھ پینا شروع نہ کرے۔ مگر تھوڑا سا پینے کے بعد خوب پیے۔ — برائی اونیا
- پستان سے دودھ پینے سے منہ میں زخم — ویرونکا
- پستان سے دودھ پینے کے بعد خالی ڈکاریں — ٹیوبرکولینم
- پستان کے علاوہ دوسرا دودھ برداشت نہ ہو — سلیشیا
- پسینہ بے قاعدہ آتا ہو۔ بعض اعضاء پر ہو بعض پر نہ ہو۔ — کلکیر یا کارب
- پلپلے اور موٹے بچے — سیپیگا
- پلپلے بچے — کالی بائیکروم
- پہلی نیند میں بغیر جاگے پیشاب کر دے — کریازوٹ
- پہلے دن ہر وہ چیز مانگے جو نظر آئے۔ دوسرے دن کچھ نہ مانگے۔ — سنا
- پیار سے بلائے جانے پر ضد کرے اور روئے — سلیشیا
- پیار کرنے سے بھی بچہ خاموش نہ ہو — سنا
- پیٹ بڑا ہو — کلکیر یا کارب۔ سارسپریلا
- پیٹ کے بل سوئے — سنا۔ کلکیر یا فاس۔ میڈھورینم
- پیٹ میں حلقے دار کیڑے ہوں — سپیا

| | |
|---|---|
| ○ پیٹ میں درد (بھوک کے وقت) | |
| ○ پیٹ میں درد (بھوک کے وقت) | کلکیریا فاس |
| ○ پیٹ میں درد، دبانے سے آرام آئے | اینٹم ٹارٹ |
| ○ پیٹ میں درد پیشاب کرتے وقت | کیموميلا |
| ○ پیٹ میں درد۔ پیڑو سے آواز آئے | تھوجا |
| ○ پیٹ میں درد۔ روزانہ پانچ بجے شروع ہو اور قبض ہو۔ | کالی بروم |
| ○ پیٹ میں درد کھانا کھاتے ہی۔ | گریفائیٹس |
| ○ پیٹ میں درد صرف رات کو ہو۔ | جلاپا |
| ○ پیٹ میں درد قبض کے ساتھ | سلیشیا |
| ○ پیٹ میں درد کے ساتھ ریاح خارج ہو | سنا |
| ○ پیٹ میں مسلسل درد رہے | جلسی میم |
| ○ پیٹ میں درد ہاتھ پیر ننگے رکھنے پر ہو | رہیوم |
| ○ پیٹ میں درد اور مروڑ سے روئے | اوپیم |
| ○ پیٹ میں درد کھانا کھاتے ہوئے شروع ہو جائے اور تین گھنٹے تک رہے۔ | نیٹرم کارب |
| ○ پیٹ میں درد ہو | میگ کارب |
| ○ پیٹ میں درد کی وجہ سے روئے اور رونے سے پہلے نیلا پڑ جائے۔ | سنا |
| ○ پیٹ میں کیڑوں کی وجہ سے تکلیف ہو | سپائی جیلیا |

- پیٹھ اور سارے جسم میں درد کی شکایت کرے — ایسڈ فاس
- پیدائش کے دوسرے یا تیسرے روز بغیر وجہ کے قے شروع ہو جائے نزع اور پژمردگی ہو — تھائی روڈینم
- پیدائش کے وقت بچہ سوکھا ہوا ہو جھریاں پڑی ہوئی ہوں — سفلینم
- پیدائش کے وقت بچے کا سر بڑا ہو — میڈھورینم
- پیشاب بند ہو جائے بچے کا۔ ماں کا غصے کی حالت میں دودھ پلانے پر — اوپیم
- پیشاب بند ہو جائے یا تکلیف سے آئے — ایکونائٹ۔ ایپس میل
- پیشاب کرنے کے بعد روئے — بوریکس۔ سارسپریلا۔ لیکس
- پیشاب کرنے سے پہلے ڈرے — ایلیم سیپا
- پیشاب کرنے سے پہلے ڈرے اور روئے مگر بعد میں آرام آئے۔ — لائیکوپوڈیم
- پیشاب کرنے سے پہلے روئے اور سخت بدبودار پیشاب بار بار کرے — بوریکس
- پیشاب کی تشنجی تحریک ہو اور پیشاب قطرہ قطرہ آئے — اسٹرامونیم
- پیشاب غیر ارادی طور پر نکل جائے — ایکویزیٹم۔ پلاٹیکو۔ سلفر۔ کاسٹیکم
- پیلے رنگ والے بچے — کلکیریا کارب۔ سورائنم۔ مرک ڈالس

- تالو نہ بھرے (بچے کا) — کلکیر یا فاس۔سلیشیا
- تبدیلی موسم سے بچے کی تکالیف بڑھ جائیں — ریئن کیولس بلب
- تبدیلی موسم سے ہر دفعہ بچے کو سردی لگ جائے — سیپیا
- تشدد پسند ہو بچہ — انا کارڈیم
- تشنج اماوس یا پورنماشی کو — سلیشیا
- تشنج اور بدخوابی ہو — سمبوکس نائیگرا
- تشنج بہت زیادہ پینے یا کھیلنے کے بعد — کافیا
- تشنج سر درد۔ دانت نکالنے یا پیٹ کی خرابی سے — اسکوٹولیریا
- تشنج سے پہلے یا عین تشنج کے وقت بچہ چیخے — اوپیم
- تشنج کا رجحان — سمبل
- تشنج کا رجحان اور بے خوابی — سمبل
- تشنج کے ساتھ روئے یا ہنسے — اگنیشیا
- تشنج گیارہ بجے کے بعد نومولود کو دودھ پینے کے بعد — کیلنڈولا
- تشنج ہر دسویں روز — لیکسس
- تشنجی کیفیت دانت نکالنے والے بچوں میں، مسوڑھے سوجے ہوئے — کیمومیلا

- تشنج ہو درد قولنج ہو بچہ دبلا پتلا ہو اور بوڑھوں کی طرح دکھائی دے۔ ارجنٹ نائٹ
- تفریح بالکل پسند نہ کرے اسٹافی سگیریا۔ برائٹا کارب۔ سلفر۔
- تفریح کی ضرورت محسوس ہو پلساٹیلا۔ کیمومیلا۔ لیکسس
- تکلیف (اسہال) ہو جائے موسم گرما میں آئرس ورس
- تکلیف بڑھ جائے (آندھی میں) جلسی میم
- تکلیف بڑھ جائے (سرد تر ہوا میں) رسٹاکس
- تکلیف بڑھ جائے (بجلی کی آواز سے) اگیریکس
- تکلیف بڑھ جائے (تر موسم یا برسات میں) ڈلکامارا۔ روڈوڈنڈران۔ نیٹرم سلف
- تکلیف دہ زچگی کے بعد پیدا ہونے والے بچے کو دیں لاروسیرس۔ کاربوویج
- تکلیف دہ زچگی کے بعد پیدا ہونے والے بچے کے دماغ سے اخراج خون لیکسس
- تمام جسم کانپے، رونے یا ہنسنے کے ساتھ اگنیشیا
- تنہا رہنا چاہے ہمیشہ اور چڑچڑا ہو آرسنک۔ اینٹم کروڈم۔ سنا۔ کیمومیلا
- تنہائی نا قابل برداشت ہو۔ اسٹرامونیم
- تھکے ماندے، ضعیف اور چہرے پر جھریوں والے بچے ٹیوبرکیولینم۔ سلفر
- تہ ہو سفید۔ زبان پر بچوں کے اینٹم کروڈم
- تیار نہ ہو کام کے لئے پھرتی ندارد لائیکوپوڈیم
- تیزابیت ہو نیٹرم فاس

| | |
|---|---|
| o تیزابیت خون میں زیادہ ہو | سنا۔نیٹرم فاس۔لائیکوپوڈیم |
| o تیز درد کے سات بدہضمی | بیلاڈونا |
| o تیزی سے اٹھایا جانا پسند کرے | آرسنک۔بیلاڈونا۔برومیم رسٹاکس۔وراٹرم البم |
| o تیزی سے بڑھے بچہ کمزور ہو اور لڑکھڑا کر چلے | فیرم فاس 6x |
| o ٹائیفائیڈ کے بعد بچہ ڈاکٹر سے ڈرے | اسٹرامونیم |
| o ٹھنڈے پانی سے نہانا پسند کرے | پلساٹیلا۔نیٹرم میور۔اپیس میل فیکا۔ |
| o ٹھنڈے پانی سے نہائے جانے پر روئے | اینٹم کروڈم۔سلفر |
| o تیز حاراستہ برداشت نہ کرسکتا ہو | کافیا |
| o ٹی بی بچوں میں ہو | ٹیوبرکولینم |
| o ٹی بی کا آغاز ہو | ٹیوبرکولینم |
| o ٹی بی کا اثر پھیپھڑوں پر | آرسنک۔آئیوڈیم۔سلفر۔سلیشیا۔فاسفورس |
| o ٹی بی کا اثر غدوددوں پر اور ہڈیوں میں | ٹیوبرکولینم۔سکوروڈینا۔ڈروسرا |
| o ٹی بی کی وجہ سے ٹھنڈ لگ جاتی ہو بار بار | ٹیوبرکولینم |
| o ٹی بی کی وجہ سے خناز یر ہوں | کلکیریا کارب |
| o ٹی بی کی وجہ سے ریڑھ کی ہڈی متاثر ہو | ڈروسرا |
| o ٹی بی ورثے میں ملی ہو | پہلے دن ٹیوبرکیولینم 200 کی دو خوراکیں (ایک صبح اور ایک شام) دوسرے دن IM کی دو خوراکیں تیسرے دن 50M کی دو خوراکیں اور چوتھے دن CM کی دو خوراکیں دیں۔ |

- جاگ پڑے اور پریشان ہو — لائیکوپوڈیم
- جاگ پڑے اور تیزی سے رونے کے ساتھ کانپتا ہو — اگنیشیا
- جاگ پڑے اور ڈرے کہ کوئی اسے مارے گا — کالی بروم
- جاگ پڑے اور روتا ہو — ایکونائٹ
- جاگ پڑے نیند سے — ایسکیولس ہپ
- جاگ پڑے اور رونے کے ساتھ بستر پر لوٹتا ہو — بیلاڈونا
- جاگ پڑے نیند سے خوف زدہ ہو
- گھبراہٹ سے ہر طرف دیکھے پھر سو جائے۔ پھر ایسا ہی کرے — لائیکوپوڈیم
- جاگ پڑے رات کو سونے کے دو گھنٹے کے بعد ہاتھ پاؤں پٹکتا ہو۔ روئے اور کسی سوال کا جواب نہ دے پیشاب کرنے کے لئے بٹھایا جائے تو سو جائے — تھوجا
- جاگ پڑے رات کو ہنستا کھیلتا ہو اور سونا نہ چاہے — سیری پیڈیم۔ اسٹرامونیم
- جاگ پڑے رات کو۔ ڈرے کانپے اور ٹھنڈے پسینے آئیں — سیمی سی فیوگا

| | |
|---|---|
| ○ جاگ پڑے سانس میں رکاوٹ کے ساتھ | سمبوکس نائیگرا |
| ○ جاگ پڑے سر کھجلاتا ہوا | کلکیریا کارب |
| ○ جاگ پڑے یکا یک چلائے اور بلا وجہ چیزوں کو پکڑے | بوریکس |
| ○ جاگنے کے بعد جو چیز پہلے نظر آئے اس سے ڈرے | بیلاڈونا۔اسٹرامونیم |
| ○ جاگنے کے بعد جو چیز پہلے نظر آئے اس سے ڈرے اور بھاگے | اسٹرامونیم |
| ○ جانا نہ چاہے ماں کے علاوہ کسی اور کے پاس اور چھوئے تو ڈرے | اینٹم ٹارٹ |
| ○ جانور کھا جائیں گے اسے (خوف) | اسٹرامونیم۔ہائیوسائمس |
| ○ جب بھی پڑھنا چاہے نیند آئے | میگ فاس |
| ○ جب بھی کھانسے گلے کو پکڑے | ایکونائٹ۔آئیوڈیم۔ایلیم سیپا۔بیلاڈونا |
| ○ جب کوئی چیز دی جائے تو انکار کرے۔نہ دی جائے تو ضد کرے | کیپسیکم |
| ○ جسمانی پسماندہ بچے | برائٹا کارب۔ارنجیم۔لائیکوپوڈیم |
| ○ جسم پھڑکتا ہو نیند میں۔چیختا ہو کانپتا ہو اور ڈر کر جاگتا ہو | ہائیوسائمس |
| ○ جسم تیزی سے بڑھ رہا ہو | ایسڈ فاس |
| ○ جسم تھل تھلا ہو (پلپلا ہو) | کلکیریا کارب۔میگ فاس |
| ○ جسم دبلا، سر مضبوط اور ذہین بچے | لائیکوپوڈیم |

- جسم سے پنیر کی طرح کی بو ہمیشہ آتی رہے — سینی کیولا ۔ سورائینم
- جسم سے خون بآسانی نکل پڑتا ہو — فاسفورس ۔ کروٹیلس
- جسم سے کھٹی بو دھونے کے باوجود آتی رہے — میگ کارب ۔ ہیپر سلفر ۔
- جلد تھک جائے (جسمانی اور ذہنی طور پر) — سلیشیا
- جلد ڈھیلی ہو سر کی اور بچہ اچانک چیخ مار کر روتا ہو — ہیلی بورس
- جلد جگہ جگہ سے سخت ہو بچے کے پیڑو کی اور تشنج ہو نومولود کو — کیمفر
- جلدی جلدی بڑھیں بچے — اگنیشیا ۔ بیلاڈونا ۔ ٹیوبرکولینم ۔ مرک سال
- جمائی لینا چاہے مگر جمائی نہ لے سکے — لائیکوپوڈیم
- جنسی صدمہ کا چھپا ہوا خوف — اسٹرامونیم ۔ ایکونائٹ ۔ برومیم
- جواب دینے سے پہلے ہر سوال دہرائے — زنکم میٹ
- جو سامنے نظر آئے اس سے چمٹ جائے — اسٹرامونیم
- جوش و خروش غائب
- تمام چیزوں کی طرف غمگینی سے دیکھے — فاسفورک ایسڈ
- جھولا جھلاتا پڑے مستقل ورنہ سو نہ سکے — پلساٹیلا ۔ پائروجینم ۔ رسٹاکس ۔ سنا ۔ کالی کارب ۔ کیمومیلا ۔ کونیم
- جھولا جھولنا پسند نہ کرے ۔ روئے اور چیخے جھولے سے اٹھانے سے — بوریکس

| | |
|---|---|
| o پستان کا دودھ پلانے یا رونے سے بچے کو سانس کی تکلیف ہو جائے۔ | کلکیریا فاس |
| o جھولے میں لیٹے بغیر نیند نہ آئے | سنا |
| o جیسے ہی کمرے میں کوئی داخل ہو بچہ چیزیں اس پر پھینک دے | سنا |
| o چاہے کہ اسے اٹھایا جائے اور مصروف رکھا جائے | سنا |
| o چاہے کہ اس کو لے کر تیزی سے بھاگا جائے اور زور سے ہلایا جائے۔ | ورائٹرم البم |
| o چپ چاپ بیٹھا رہے کسی سے نہ کھیلے۔ ذہن کمزور ہو | برائٹا کارب |
| o چڑچڑا پن بچوں میں | کلکیریا فاس۔ سنا۔ آئیوڈیم۔ میگ کارب سلیشیا |
| o چڑچڑا پن پہلے اپنی چیزوں کو توڑ کر پھینک دے۔ پھر ان کے لئے روئے | سٹافی سگیریا |
| o چڑچڑا مزاج ہو بالکل پاگلوں کی طرح | ٹیوکریم میرم ویرم |
| o چڑچڑا ہر وقت روتا رہے خصوصاً رات کو | جلاپا، لیک کین۔ نکس وامیکا |
| o چڑچڑا رنجیدہ ہو اور غصہ ور ہو | کلکیریا فاس |
| o چڑچڑا ہو اور کسی کا اپنی طرف دیکھنا پسند نہ کرتا ہو | اینٹم کروڈم |
| o چڑچڑا ہو اور کسی طرح خاموش نہ ہوتا ہو | ایپس میلی فیکا |

| | |
|---|---|
| چڑچڑا ہو، بولنے سے پہلے رنجیدہ ہو جائے | آرسنک۔ جلسی میم۔ نیٹرم میور |
| چڑچڑا ہو، دانت نکالنے کے دنوں میں، بخار سے یا گرمی سے | کافیا۔، ہائیڈروسیانک ایسڈ |
| چڑچڑا ہو، کسی کا چھونا پسند نہ کرے | سنا |
| چڑچڑا ہو، مختلف چیزیں مانگے اور پھر ان کو توڑ دے | سٹافی سگیریا۔ کریازوٹ |
| چڑچڑا ہو مگر ڈرانے پر روئے | سموکس ناٹیگرا |
| چلنا دیر سے سیکھے | کلکیریا کارب۔ برائٹا کارب۔ کاسٹیکم۔ کلکیریا فاس |
| چمٹ جائے نرس کے ساتھ | جلسی میم۔ سینی کیولا |
| چمکدار چیزوں کو پسند کرے | اسٹرامونیم |
| چوروں کا ڈر رات کو جاگنے پر | اگنیشیا۔ آرسنک۔ کالی میور۔ لیکسس |
| چونے کے پانی کے استعمال سے معدہ خراب ہو جائے۔ | کلکیریا کارب |
| چوہوں سے ڈرے | اوپیم۔ ابسنتھیم۔ بیلاڈونا۔ کلکیریا کارب سیمی سی فیوگا۔ فاسفورس۔ |
| چہرہ بوڑھوں کی طرح ہو بچے کا | ابراٹینم۔ ایتھوزا۔ کریازوٹ۔ ہائیڈروسیانک ایسڈ |
| چہرے اور سر پر ہاتھ مارے آرام کے لئے | آرسنک |
| چہرے سے بیوقوف لگے | زنکم میٹ۔ پلمبم میٹ۔ اسٹرامونیم |

| | |
|---|---|
| O چہرے سے پریشان لگے | ایتھوزا۔ بیلاڈونا۔ کیوپرم میٹ۔ |
| O چہرے کے چاروں طرف نیلگوں سفید رنگ | سنا ۔سبائنا |
| O چھپ جائے۔ سمجھے کہ لوگ اس پر ہنستے ہیں۔ مہمانوں کے سامنے نہ آئے | برائکا کارب |
| O چھوا جائے تو روئے | اینٹم کروڈم۔ اینٹم ٹارٹ |
| O چھونا برداشت نہ کرے، روئے | سنا۔ کالی آئیوڈائیڈ |
| O چھونے پر غصے کا اظہار کرے | آئیوڈیم۔ اینٹم کروڈم۔ ارجنٹ نائٹ |
| O چھونے سے یکا یک چونکے | اینٹم کروڈم۔ کالی کارب |
| O چھونے نہ دے اپنے جسم کو (دکھتا ہو) | آرنیکا |
| O چھونے، ہاتھ لگانے اور ناخن دیکھنے نہ دے | اینٹم ٹارٹ |
| O چیتھڑوں کو پسند کرے اور ان سے کھیلے | ایتھوزا۔ سلفر |
| O چیخ پڑتا ہو اچانک | اناکارڈیم۔ کاربوویج |
| O چیختا اور روتا ہو پیشاب کرنے سے پہلے | بوریکس |
| O چیختا ہو ٹھہر ٹھہر کر روزانہ پانچ بجے شام | کلکیریا کارب |
| O چیختا ہو دن رات کھانسی کی وجہ سے | اسٹرامونیم |
| O چیختا ہو زور زور سے مانگی ہوئی چیز نہ ملنے پر | بیلاڈونا |
| O چیختا ہو زیادہ تر رات کو اور روتا رہتا ہو ہر وقت | سفلینم |
| O چیختا ہو کان کے درد کی وجہ سے | اور |

| | |
|---|---|
| ○ چیختا ہو نیند میں گویا خواب میں ڈر گیا ہے اس لئے ماں سے چمٹ جائے اور جاگے | بوریکس |
| ○ چیخنے کا رجحان ہو بخار کے ساتھ شام کے وقت | سنا۔اسٹرا مونیم |
| ○ بہلانے پر زیادہ ہو | بیلاڈونا۔نیٹرم میور |
| ○ پیٹ کے درد کے ساتھ | کیموميلا۔نکس وامیکا |
| ○ دست کے ساتھ | اپیکاک |
| ○ رات کو ڈر سے جاگنے کے بعد | کیموميلا۔کالی فاس۔کلورم |
| ○ سارا دن خصوصاً رات کو | لیک کین |
| ○ شیرخواروں میں درد کے ساتھ | جلاپا |
| ○ چیخے دل بھر آنے والی آواز کیساتھ | کیوپرم میٹ |
| ○ چیخے زور زور سے، ٹھہر ٹھہر کر | ایپس میلی فیکا |
| ○ چیخے زور زور سے نیند کے وقت | سنا |
| ○ چیزوں کے نام یاد نہ رہیں۔ | برائٹا کارب۔کلکیر یا کارب۔فاسفورس |
| ○ چیزیں اٹھائے اٹھائے پھرے [illegible] | |

| | |
|---|---|
| ○ خواہ مخواہ ہنسے | نیٹرم میور |
| ○ خاموش نہ رہے، جتنا پیار کیا جائے اتنا ہی رنجیدہ ہو جائے | سنا |
| ○ خوف سایوں کا | کلکیریا کارب |
| ○ خوف سپاہیوں کا کہ اسے لے جائیں گے | بیلاڈونا |
| ○ خوف کہ ہر کونے سے کوئی چیز رینگ کر باہر آرہی ہے۔ | فاسفورس۔ میڈھورینم |
| ○ خوف گاڑیوں کا | فاسفورس |
| ○ خوف مصروف سڑکوں سے گزرتے ہوئے | ایکونائٹ۔ کالی فاس۔ فاسفورس |
| ○ خوف مقررہ وقت پر | ارجنٹم نائٹریکم۔ میڈھورینم |
| ○ خوفناک خواب دیکھے ہمیشہ اور سونے کی خواہش نہ ہو | نکس وامیکا |
| ○ خوف ناک سائے نظر آئیں نیند میں، بچہ جاگے ڈرے اور کسی کو نہ پہچانے | کالی بروم |
| ○ دانت پیستا ہو، کاٹتا ہو | بیلاڈونا |
| ○ دانت مشکل سے نکالے . | فائی ٹولاکا |
| ○ دانت نکالتے وقت کی ادویات | ایتھوزا۔ کلکیریا فاس۔ کیمومیلا۔ میگ فاس۔ نیٹرم میور |
| ○ دانت نکالتے وقت یہ ادویات نہیں دینا چاہئے ورنہ دانت رک جائیں گے۔ | سلیشیا |

| | |
|---|---|
| ○ دایہ کے کندھے پر بیٹھ کر گھومنے سے خوش رہتا ہو۔ | اینٹم ٹارٹ |
| ○ دبلا پن بچوں میں۔ اسہال روک دینے سے ہوا ہو | ابراٹینم |
| ○ دبلا پن بچوں میں اوپر سے نیچے کی طرف | سنچرس |
| ○ دبلا پن بچے میں اور بچہ بار بار چونکے | کلکیریا کارب |
| ○ دبلا پن بچوں میں اور بے چینی ہو | امبرا گریشیا۔ لائیکو پوڈیم۔ ہائیوسائمس |
| ○ دبلا پن بچوں میں (چھوٹے بچوں میں) | ٹیوکریم میرم ویرم |
| ○ دبلا پن بچوں میں خصوصاً گردن کے پیچھے کا حصہ | کلکیریا فاس۔ سینی کیولا، نیٹرم میور |
| ○ دبلا پن بچوں میں غدود بڑھیں اور جسم کمزور ہوتا جائے۔ | آئیوڈیم |
| ○ دبلا پن گردن اور چوتڑ سوکھتے جائیں اسہال ہوں | ابراٹینم۔ ٹیوبرکولینم۔ سینی کیولا |
| ○ دبلا پن مناسب غذا ملنے کے باوجود | آئیوڈیم۔ نیٹرم میور |
| ○ دبلا پن میں سر کا پچھلا حصہ بیٹھ جائے | میگ کارب |
| ○ دبلا پن منہ میں زخم اور جسم پر زرد داغ | ایسڈ سلف |
| ○ دبلا پن نیچے سے اوپر کی طرف بڑھے | ابراٹینم |
| ○ دبلے پتلے بچوں کی دوا | کالی آئیوڈائیڈ۔ کلکیریا آئیوڈائیڈ۔ ارجنٹم نائٹریکم |

Scanned by CamScanner

